# آگاہی سیّد امیر کلال قدس سرہٗ

حضرت مولانا شہاب الدین رحمۃ اللہ علیہ

مترجم

**محمد نذیر رانجھا**



# آگاہی سیّد امیر کلال قدس سرہٗ

(م۷۷۲ھ/۱۳۷۰ء)

تصنیف

حضرت مولانا شہاب الدین رحمۃ اللہ علیہ

(نواسۂ حضرت سیّد امیر حمزہؒ بن حضرت سیّد امیر کلالؒ)

ترجمہ، مقدمہ، تخریج آیات و احادیث

محمد نذیر رانجھا


الفتح پبلی کیشنز

راولپنڈی

اشاعت اوّل ۲۰۱۰ء

۲۹۷.۴۰۹۲

ش ۱۵ شہاب الدین

آ گاہی سیّد امیر کلال قدس سرہٗ/ شہاب الدین؛ مترجم: محمد نذیر رانجھا۔

راولپنڈی: الفتح پبلی کیشنز، ۲۰۱۰ء

۱۹۱ ص

اشاریہ

۱. اسلام ۲. تذکرہ

297.4092

SHA Shahab-ud-Din

Aagahi Syed Ameer Kulaal Quds'sarahu/ by Shahab-ud-Din; translated by Muhammad Nazir Ranjha.- Rawalpindi: Al-Fath Publications, 2010

191 p.

ISBN 978-969-9400-00-1

Includes Index

1. Islam 2. Biography

الفتح پبلی کیشنز

- + 92 322 517 741 3
- alfathpublications@gmail.com

*distributor*

**VPrint Book Productions**

- + 92 51 581 479 6
- + 92 300 519 254 3
- vprint.vp@gmail.com
- www.vprint.com.pk

خلافت عطا فرمائی۔

## خلوت گزینی اور بشارت الٰہی

پھر آپ (حضرت امیر کلالؒ) تین رات دن تک خلوت گاہ میں گوشہ نشین رہے۔ بعدازاں اس سے باہر آئے اور اللہ تعالیٰ کی بہت زیادہ حمد (وثناء) بیان کی۔ حاضرین مجلس نے آپ سے سوال کیا کہ اے مخدوم! ان تین رات دنوں میں آپ کے باہر نہ آنے کی کیا وجہ تھی؟ حضرت امیر (کلال) رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ان تین رات دنوں میں مَیں اس فکر میں تھا کہ کل قیامت کو حق سبحانہٗ وتعالیٰ کے حضور میں فقیر اور فقیر کے دوستوں کا کیا حال ہوگا؟ ہاتفِ غیبی نے ہمارے کانوں میں یہ صدا دی کہ اے امیر کلال! ہم کل قیامت کے دن تم پر، تمہارے دوستوں پر، تم سے محبت رکھنے والوں پر اور جن پر تمہارے باورچی خانہ کی مکھی بیٹھی ہوگی اُن سب پر رحم فرمائیں گے:

شادم کہ زمن بر دل کسی بارے نیست
کس راز من و کارِ من آزارے نیست
گر نیک شمارند و اگر بد گویند
با نیک و بدم ہیچ کس کارے نیست

یعنی: میں خوش ہوں کہ مجھ سے کسی کا دل ناراض نہیں ہے، کسی کو مجھ سے اور میرے کام سے کوئی تکلیف نہیں پہنچی۔

❁ خواہ نیک سمجھیں اور خواہ بُرا کہیں، کسی کو میری نیکی اور برائی سے کوئی واسطہ نہیں ہے۔

اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے رحم فرمائے گا اور اپنے احسان وکرم سے تمہیں معاف فرما دے گا۔